**نوٹ:-** اس مہم میں ایک غلام خوبصورت کافور نام۔ اور کولا دیوی بی بی راجہ کی جو حسن و جمال میں نظیر بیچ ہندوستان کے نہ رکھتی تھی۔ ہاتھ آئی۔ یہ عورت حرم سرائے شاہی میں داخل ہوئی۔ اور کافور زمرہ نوکران دربار میں مقرر ہوا اور ایسا ہی دیولدی دیوی کا لوٹ لانا اور حرم سرائے میں داخل ہو جانا ،، (دیکھو صفحہ ۲۹ و ۱۴۴ تواریخ ہندوستان)

ضیاء الدین برنی اپنی تاریخ فیروز شاہی۔ اور ابو القاسم اپنی تاریخ فرشتہ میں لکھتے ہیں (بذکر علاؤالدین خلجی)" کہ بادشاہ نے ایک روز قاضی مغیث سے سوال کیا۔ کہ کس ہندو کو ذمی اور خراج گذار سمجھنا چاہیئے۔ جواب دیا کہ جو غایت درجہ کی اطاعت کرے اور اپنے مذہب کی اہانت ہونے پر بھی محصل کا حکم بجالاوے اور بلا عذر خراج ادا کر دے۔ اگرچہ کافروں کا قتل کرنا بہر کیف جائز ہے لیکن امام حنفی کا مسئلہ ہے کہ قتل کے بجائے کافروں سے جزیہ لیا جاوے اور جزیہ کی وصول کرنے میں ایسی تنگ طلبی ہو کہ انکو تکلیف حتے الامکان قتل کے قریب قریب پہونچے۔ بادشاہ نے فرمایا کہ اگرچہ میں تمہاری کتابوں سے ناواقف بھی ہوں تو بھی اپنی عقل کے زور سے وہی کام کرتا ہوں جسکی اجازت پیغمبر نے دی ہے۔ اسی بادشاہ کے دربار ایک روز قاضی نے عرض کیا تھا کہ اے حامی اسلام! تیرے عہد سلطنت میں ہندو اس ذلت و مصیبت کو پہونچے ہیں کہ ان کے زن و بچہ مسلمانوں کے دروازوں پر بھیک مانگتے پھرتے ہیں۔ اس عمدہ نتیجہ کی تعریف تمکو مبارک ہو۔ اور میں کفیل ہوتا ہوں کہ اگر اس نیک کام کے عوض میں تیری زندگی کے تمام گناہ معاف کئے جاویں۔ تو قیامت کے دن تو میرا دامنگیر ہونا ،، (دیکھو تاریخ بلند شہر ۱۸۷۶ء صفحہ ۷ ) اور دیکھو (اتہاس تمر ناشک صفحہ ۶۱ جلد سوم بار اوّل ۱۸۷۴ء) اور (تاریخ فرشتہ صفحہ ۱۱۰ مقالہ دوم)

" جبراً اسلام قبول کرانیکا جوش جو محمد تغلق کے بعد فرو ہو گیا تھا۔ سکندر لودھی کے عہد میں ترقی پر آیا۔ لیکن اسی کی زندگی تک رہا ،، (صفحہ ۲ تاریخ بلند شہر ۱۸۷۶ء)

" عالمگیر اورنگزیب کی سلطنت کے نشانوں میں سب سے زیادہ نمایاں نشان اس ضلع (بلکہ سارے ہندوستان) میں چند نومسلم خاندان باقی ہیں اس بادشاہ کی مذہبی طرفداری کا ایک چھوٹا سا نمونہ یہ ہے کہ قصبہ آہار کے ناگر مسلمانوں کے اسناد کہنہ کے طومار میں ہمنے ایک پروانہ دیکھا ہے۔ جس میں یہاں کے حاکم کو عالمگیر نے لکھا تھا کہ چودھریان آہار (ضلع بلند شہر) کا خاندان بہت بڑھ گیا ہے۔ اور ہر ایک شخص عہدہ چودھرایت کا کام کرنا چاہتا ہے۔ اس سے رعایا کو تکلیف ہوتی ہے۔ آئندہ کو مناسب ہے کہ کل خاندان سے دو آدمی منتخب کئے جاویں اور ان کی سوائے اور کسی کو

سرانجام کار چودھرائیت کی اجازت ہو۔ اور چونکہ حال میں دو شخصوں نے اس خاندان سے اسلام قبول کیا ہے۔ اس واسطے انتخاب میں ان سے زیادہ کوئی منتخب نہیں ہیں۔ یہی دو نو آہار کے چودھری مقرر کئے جاویں گے"۔

(تاریخ بلند شہر ۱۸۸۷ء صفحہ ۲۶ و ۲۷)

اورنگ زیب عالمگیر کے عہد میں قانونگویاں سے ایک شخص (بلند شہر کا) مسلمان ہوا اس کی اولاد ۸۰ برس تک اس قصبہ کی باشندوں میں سرگروہ رہی"۔ (تاریخ بلند شہر صفحہ ۲۳۲)

"ٹُنڈہ یعنے ڈو مسلمان۔ یہ لوگ اولاد ادسی اجے پال ڈور کے ہیں۔ جس نے دغا کر کے قلعہ کا دروازہ کھولدیا۔ اور شہاب الدین غوری کی فوج کو قلعہ میں داخل کر کر اپنے ولی نعمت راجہ چندرسین کو قتل کرایا۔ اس خدمت کی عوض میں مسلمان کیا گیا۔ سلطان غوری نے اجیپال کو خطاب ملک محمد دراز قد کا بخشا۔ اور پرگنہ برن کا چودھری مقرر کیا گیا"۔ (تاریخ بلند شہر صفحہ ۲۳۲ و ۲۳۳)

مفصل فہرست ان ہندوں کی اگر کوئی دیکھنا چاہے، جو مسلمانوں نے جبراً گرا کر مسجد بنائیں یا تباہ کیں یا توڑ دئیے (تو دیکھو رسالہ مخزن العلوم بریلی ماہ مارچ ۱۸۹۶ء جلد ۳ نمبر ۳ صفحہ ۴۴ سے ماہ نومبر نمبر ۱۱ صفحہ ۱۳ تک)

"سکندر بھیر کو تیمور نے قتل کرادیا۔ اور شہر کو جلادیا مع رئیس کے۔ سرستی پر تاخت کی اور شہر کو پھونکا۔ اور وہاں کے باشندوں کو تہ تیغ کیا۔ مورخین اسلامیہ کہتے ہیں کہ اس نے بوجہ تحقیق اس امر کے کہ اکثر قیدی کافر ہیں۔ ایک لاکھ قیدی سے مروا ڈالی۔ اس قتل بنی آدم سے کمال خوشی حاصل ہوتی تھی۔ اور بعضے وقت بعد بڑی کشت و خون کے وہ سر مقتولین کو بطور منارہ کے چن دیتا۔ اور اس نہج سے اپنے تئیں محظوظ کرتا"۔

(تواریخ ہندوستان مطبوعہ ۱۸۵۳ء صفحہ ۱۵۰ و ۱۵۱) اور (مفتاح التواریخ حصہ اول صفحہ ۲۶)

"اکبر کا ہندو راجپوتوں سے جبراً بیٹیاں لینا بھی ایک اسلامی ظلم کا نشان ہے"۔

(سیر المتاخرین صفحہ ۲۰۷)

عالمگیر کے زمانہ میں آہار کی ناگر (برہمنوں سے) دو نے اسلام قبول کیا اور اس فریب سے سب بھائی ہندوں کو پرگنہ کی چودھرائیت کے موروثی عہدہ سے خارج کر کے خود چودھری بنے اب ہندو ناگروں کی زمینداری صرف دو گانوں اور مسلمان ناگروں کی تین گانوں میں ہے۔ ۱۸۵۷ء کی غدر میں مسلمان ناگروں میں بعض نے بغاوت اختیار کی اور اس جرم کی سزا میں

اُن کی جاگیریں - و ملکیت ضبط سرکار ہو کر راجہ گور سہائے ئل رئیس مرآدآباد کو انعام دی گئیں " (دیکھو تاریخ بلندشہر صفحہ ۲۰۲)

تگا برہمن - سب سے زیادہ خاندان اِس قوم کا قصبہ سیانہ میں ہے لیکن نصف سے زیادہ آدمی اس خاندان کے عالمگیر کے وقت سے مسلمان ہیں " (تاریخ بلندشہر صفحہ ۲۰۴)

لال خانی بڑگوجر ٹھاکر - اشرف نامہ میں اشرف خان لال خانی نے لکھا ہے " کہ پرتاب سنگھ کی نویں پشت میں لال خان ہوا - اگرچہ یہ نام مسلمانی معلوم ہوتا ہے - لیکن لال خان حقیقت میں مسلمان نہ تھا - اصلی نام لال سنگھ تھا - اکبر بادشاہ نے خطاب ثانی بخشا تب اُس نے اپنے نام میں بجائے سنگھ کے خان کا لقب شامل کر لیا - سالباہن پسر لال خان نے شاہ جہان کے حضور سے ۸۴ کی زمینداری حاصل کی - اور اس کا پوتا اعتماد رائے عالمگیر کے زمانہ میں مسلمان ہوا " (تاریخ ضلع بلندشہر صفحہ ۱۱۳ و ۱۱۴)

" بعض بعض لال خانیوں کے سوا سب مسلمان بڑگوجر ابتک ہندوؤں کی اکثر رسموں کو مانتے ہیں - اپنے گوت میں شادی نہیں کرتے - گاؤکشی سے پرہیز کرتے ہیں - لڑکے کے دو دو نام رکھتے ہیں - ایک ہندو ایک مسلمان اور مثل اپنے ہندو بھائیوں کے شادی کے ایام میں دروازہ پر تصویر اوس کہاری عورت کی بنا کر پوجتے ہیں کہ جسکی دعا کو وجب ترقی اپنے بزرگوں کا اس دیار میں باور کرتے ہیں - "

(تاریخ بلندشہر صفحہ ۳۱۵ و ۳۱۶)

" بھال راجپوتوں میں سے کیرت سنگھ کی ساتویں پُشت میں مسمی کھماں چند - دریا خان لودھی حاکم سنبھل کی خوشنودی کیواسطے خضر خان بادشاہ کے عہد میں مسلمان ہوا - اور اِس حکمت سے اُس نے اپنی موروثی کے علاقہ میں نصف حصہ پایا - حالانکہ اوس کا بھائی کل علاقہ کا دعویدار تھا - مسلمان ہونے کے بعد کھماں چند کا نام ملہا خان رکھا گیا - اور پرگنہ کی چودھرائیت کا عہدہ پایا - اون کے ورثا خواہ ہندو ہوں خواہ مسلمان ابتک چودھری کہلاتے ہیں " (تاریخ بلندشہر صفحہ ۳۱۷)

" حصار کی ضلع میں بھٹی یا جیبو - جاٹ زیادہ تر مسلمان اور کمتر ہندو ہیں " (بلندشہر کی تاریخ صفحہ ۳۲۴)

تنوریا تومر راجپوت " راجہ بہم پال نے جو انگپال کی دسویں پشت میں تھا - یہ موضع بہسانہ آباد کیا - چنانچہ بہم پال کی اولاد سے ۸۴ گاؤں ابتک آباد ہیں اوسی کی نسل میں بلندشہر کے تنور ہیں - لیکن اکثر انمیں مسلمان ہو گئے

ہیں مسلمان تنوروں کی روایت ہے کہ ہماری مورث اعلےٰ ناگل سنگھ کو کسی جرم میں قطب الدین ایبک بادشاہ نے علاوہ سزا کان کاٹنے کے جبراً مسلمان کیا تھا۔ چنانچہ ناگل سنگھ کا بسایا ہوا موضع بوچانا گل بلندشہر سے چارمیل پر ابتک آباد ہے۔ تھوڑا عرصہ ہوا کہ موضع مذکور میں تنور مسلمان رہتے تھے۔ اب ان تنوروں کی رشتہ داری جھوجھوں کے ساتھ ہونے لگی۔ اور چونکہ جھوجھوں کی قوم ادنےٰ گنی جاتی ہے۔ اِس واسطے یہ تنور بھی راجپوتوں کی فہرست سے خارج ہیں۔"

(تاریخ بلندشہر صفحہ ۳۲۶)

"چوہان۔ راجپوت کالو کا سر حاکم سکندر آباد نے کٹوا دیا۔ اِس ظلم کے سبب پتھراج بیٹہ کالو نے حاکم مذکور کو قتل کیا۔ اور سزا سے بچنے کے واسطے بادشاہ کے پاس جاکر مسلمان ہوا۔ بادشاہ نے صرف پتھراج کا قصور ہی معاف نہ کیا۔ بلکہ اوسکو رفیق بنایا۔ اور خطاب آرک براے کا بخشا۔ اور تگوں کے ۳۲ گاؤں کی زمینداری عطا کی۔" (صفحہ ۳۲۷ و ۳۲۸ تاریخ بلندشہر)

"برگلہ راجپوت اورنگ زیب بادشاہ کے وقت سے بہت سے برگلہ مسلمان ہیں"۔ (صفحہ ۳۲۹)

"برن وال ویشوں میں ایک شخص اورنگ زیب کے وقت میں مسلمان ہوا۔ بعد ازاں اوس کی اولاد اس قصبہ بلندشہر میں کچھ عرصہ تک سب سے زبردست رہی اب بھی اُنکی ملکیت میں بلندشہر کے متصل چند قطعات معافی اور موضع چاندپور کی زمینداری ہے"۔ (صفحہ ۲۲۵)

"میو شودر۔ مسلمانوں کی ابتدائی آمد میں اِس قوم کے بہت سے لوگ مسلمان ہو گئے۔ مسلمان میو پرگنہ اگونہ کے چند گاؤں کے زمیندار ہیں۔ لیکن عادتوں میں اپنے ہندو بھائیوں سے کچھ بہت بہتر نہیں ہیں"۔ (صفحہ ۳۶۳)

"مغلوں کی بعض قوموں کی نسبت بھٹی جادوں دعوے کرتے ہیں کہ جس زمانہ میں ہمارا راج غزنی زابلستان میں تھا۔ یہ لوگ ہماری قوموں سے نکل کر مغلوں میں داخل ہو گئے۔" (صفحہ ۳۷۸)

"نو مسلموں میں ارذل قوم کے لوگ مثلاً جولاہ۔ قصاب۔ رنگریز۔ دھوبی۔ لوہار۔ وغیرہ اپنے تئیں اکثر شیخ کہتے ہیں"۔ (تاریخ بلندشہر صفحہ ۳۷۴)

"خاص مغلوں کے علاوہ کچھ چھوپ چھپے مغل بھی کہلاتے ہیں۔ لیکن اونکی نسبت یہہ روایت ہے کہ کسی مغل امیر نے ارزل قوم کے ہندوؤں کو مسلمان کیا تھا۔ اونہیں کی اولاد یہہ چھوپ چھپے مغل ہیں اور چونکہ مغل کے ہاتھ سے مسلمان ہوئے۔ اس واسطے مغل کہلاتے ہیں"۔ (تاریخ بلند شہر صفحہ ۳۸۴)

ایک اور لائق مورّخ فرماتے ہیں۔ "منگولین قوم (مغلوں) کا مورث اعلیٰ منگل نام چھتری تھا۔ اور بہادر راجہ ایک وقت چینی تاتار کی طرف سیر کیواسطے گیا تھا۔ اور وہاں ہی جاکر سکونت اختیار کی۔ یہہ بات مہا بھارت کے یدھ سے پہلے کی ہے جسکو آج چار ہزار چار سو نوے سال ہوتے ہیں۔" (دیکھو تاریخ بدایع ہندوستان)

پھر لکھا ہے۔ کہ یہ ضلع (بلند شہر) مسلمان بادشاہوں کے دائرہ سلطنت (یعنی دہلی) اسکے قریب تھا۔ اس واسطے دوسرے ضلعوں کی بہ نسبت تعلیم اسلام کا اثر یہاں زیادہ ہوا۔ اور یہی وجہ ہے کہ اس ضلع میں نو مسلم کثرت سے ملتے ہیں یہاں کے نو مسلموں میں راجپوت سب سے زیادہ معزز ہیں۔ یہہ لوگ اپنی اصل نسل کو فخر کے ساتھ قائم رکھتے ہیں اور دوسرے نو مسلموں میں رشتہ داری کرنے سے پرہیز کرتے ہیں۔ راجپوت مسلمانوں کے سوا اور سب نو مسلم اپنی قوم کو اکثر چھپاتے ہیں۔ نو مسلموں میں پہاسو وغیرہ کے لال خانی۔ اور کیسہ کے ثابت خانی بڑگوجر اور اور اگرتہ کے چوہان۔ اور خورجہ کے بہالوں اور تل بیگم پور کے بھٹوں اور بلند شہر کے ڈدروں۔ اور آہار کی ناگروں۔ اور برن کے برنوالوں۔ اور سیانہ کے تگوں۔ اور پرگنات ونگر و سکندر آباد کے برگلوں کے مسلمان ہونیکا ذکر ان کے ہندو ذات کے ساتھ ہو چکا ہے۔ باقی ماندہ نو مسلموں میں قوم جھوجہ قابل تذکرہ ہے۔ اس قوم کے لوگ ضلع بلند شہر کے پانچ گاؤں مسلم کے زمیندار اور چھ گاؤں کے حصہ دار ہیں۔ بعضے اپنا گوت مغل بعضے ترک بعضے راجپوت بعضے برہمن بتلاتے ہیں۔" (تاریخ بلند شہر صفحہ ۳۸۷)

قوم جولاہی (بافندہ) نو مسلموں میں داخل ہیں۔ جولاہے سوائے کپڑا بننے کے اور پیشہ کم کرتے ہیں۔ اس ضلع میں مسلمان جولاہے کثرت سے ہیں۔ حالانکہ ہندو جولاہے شاذ و نادر ملتے ہیں لفظ جولاہہ حقیر سمجھا جاتا ہے۔ اسواسطے جولاہی تعظیماً اپنی ذات مومن۔ نورباف۔ سفید باف بتلایا کرتی ہیں۔ مذہبی تعصب میں جولاہی سب مسلمانوں پر فائق ہیں ہر شہر و قصبہ میں چند جولاہی قرآن کے حافظ ہوتے ہیں حالانکہ لکھنا پڑھنا مطلق نہیں جانتی۔ (تاریخ بلند شہر صفحہ ۳۸۸)

"جاٹ مسلمان کو پولا اور رنگا مسلمان کو مولا کہتے ہیں۔ بھٹیارے بھی اونے قسم کے نو مسلم ہیں۔"

جنکو شیر شاہ بادشاہ نے مسلمان کیا۔ وہ شیر شاہی کہلاتے ہیں۔ اور جو سلیم شاہ کے عہد میں مسلمان ہوئے۔ وہ سلیم شاہی مشہور ہیں۔ تمیز اِن دونوں قسموں میں یہہ ہے کہ شیر شاہیوں کی عورتیں لہنگا پہنتی ہیں اور سلیم شاہیوں کی عورتیں پاجامہ استعمال کرتی ہیں۔ ان دو گوتوں کے علاوہ بھٹیاروں کے دو گوت اور بھی ہیں ایک چڑیمار۔ دوسری کھتری لیکن اس ضلع میں یہہ دونوں گوت شاذ و نادر ملتی ہیں۔ بھٹیاروں میں شادی کی وقت ہندؤں کی بعض رسوم اتنک مانی جاتی ہیں،، (دیکھو تاریخ بلند شہر مطبوعہ ۱۸۷۸ء صفحہ ۳۸۸ و ۳۸۹)

**نوٹ:** ہماری خیال میں بھٹیارے مسلمان ہندو کہاروں سے ہوئے ہیں کیونکہ بادشاہی ڈولہ اٹھانے کے واسطے ہندو کہار پکڑے جاتے ہوں گے جس سبب ڈر کے مارے غریب مسلمان ہو گئے۔ دین اسلام نے اُن کی کوئی عزت نہیں کی جیسے پہلے ہندو رہکر مچھلی مارا کرتے تھے ویسے ہی مسلمان بنکر مچھلی مار اور چڑیمار ہو گئے۔ اور پورب کی طرف کہار اپنے آپکو جل کھتری کہتے ہیں۔ پس مسلمان ہو کر اُن کا گوت صرف کھتری رہگیا۔ اور ماشکی۔ سقاب بہشتی کہلائے۔ مولف)

"ہائے افسوس ان مسلمانوں نے اِس دیش کو اسی حالت میں رکھا۔ ایراں۔ توران۔ شام۔ افغانستان یہ حضرت مسلمان جہاں گئے۔ یہی حال ہوا۔ ان کی عملداری میں کوئی دیش اونتی (ترقی) کی سیڑھی پر نہیں چڑھا۔ سکندر لودی کی عہد میں ایک واقعہ کا ذکر ہے کہ ایک برہمن نے عرض کیا کہ ہندو اور مسلمان دونوں کا دین سچا ہے۔ بادشاہ نے یہ سنکر اُس کو قتل کروا ڈالا،، ہندؤں کی تیرتھ یاترا اپنی قلمرو میں بند کردی۔ جو شہر اور قلعہ فتح ہوتا۔ وہاں کے مندر اور مورتیں توڑ ڈالتا۔ متھرا میں ہندوں کی حجامت کرنی موقوف کردی تھی۔

(دیکھو صفحہ اول آئینہ تاریخ نما ۱۸۷۶ء صفحہ ۷۰)

اِن لوگوں نے اپنی کتاب میں لکھی ہوئی بات کی سوائے کسی جدید کا تحقیق کرنا بہت ہی بُرا۔ اور لونڈی غلام بنانا ہی ساری دنیا کی آرائش مان لی،،

(صفحہ ۵۴ و ۵۵ اتہاس ترناسک ۱۸۷۴ء)

سید احمد خاں صاحب فرماتے ہیں۔ "سیاست مدن میں ایشیا کے مسلمان نہایت ابتری کی حالت پر ہیں۔ بخارا اور خیرا اور مسقط اور زنجبار میں جیسے شرع اور عقل اور انصاف اور اخلاق کے برخلاف سیاست

کے قاعدہ جاری ہیں اور جس میں بعض ظلموں کے دور کرنے کے لیئے یوروپ کی تربیئت یافتہ گورنمنٹوں نے اپنا فرض بھی ادا کیا اُن سے مسلمانوں کی بہت کچھ بدنامی ہوتی ہے۔ ہاں یوروپ کی دیکھا دیکھی ٹرکی اور مصر اور ٹونس میں کچھ کچھ ترقی شروع ہوئی ہے اور سیاست مدن کی اصلاح ہوتی جاتی ہے۔ اِن کے پورانے تاریک خیالات بدلتے جاتے ہیں" (صفحہ ۱۵۱ تہذیب اخلاق جلد ۴)

چنانچہ ایک نامہ سے جو سُلطان روم نے جنوری ۱۸۶۷ء میں شاہ بخارا کو لکھا تھا۔ جبکہ اس نے سلطان سے بمقابلہ روس کے مدد مانگی تھی شاہ بخارا و سلطان کے خیالات کا تفاوت معلوم ہوتا ہے۔

سلطان لکھتا ہے کہ "اب سلطنت یہہ ہے کہ اپنے دوست اور آشنا کو پہچانتا رہے اور سلاطین دور و نزدیک سے راہ و رسم جاری رکھے اور رشتہ محبّت و اُلفت کو مضبوط رکھے۔ مگر تم نے کسی سلطنت سے راہ و رسم ظاہر ا پیدا نہ کی اور وضع اور برتاؤ اپنا یہہ رکھا کہ کوئی سیاح یا کوئی وکیل کسی سلطنت کا تمہاری ملک میں وارد ہوا اگر وہ قوم انگریز یا روس ہوا تو اُس کو تم نے سرباز ار قتل کیا۔ اور اگر اہل ایران تھا تو شیعہ ہونے کے سبب پکڑ کے فروخت کیا۔ اور اگر باشندہ روم تھا تو اُس پر تہمت جاسوسی اور خفیہ نویسی لگا کر چاہ سیاہ میں قید کر کے ہلاک کیا۔ اب انصاف کرنا چاہیئے کہ یہہ راہ و رسم کیسی ہے۔ تم نے وہ طریقہ رکھا ہے کہ کسی سلطنت کی تمہارے ساتھہ دوستی نہیں اور اب کس واسطے۔ اور کس رابطہ سے امداد چاہتے ہو۔ اور با ظہار کون سے راہ و رسم کے شاہ روس سے بگاڑوں۔"

(تہذیب اخلاق صفحہ ۱۵۱ یکم شوال ۱۲۹۰ھ جلد ۴)

ایک فرنگستانی عالم و مؤرّخ ملک ہسپانیہ میں عربوں کی کرتوت کو ان الفاظ سے شروع کرتا ہے:

"کہ عرب کی فوج نے قصبوں کو لوٹا۔ اور ملک کو برباد و تباہ کیا۔ گرجاؤں کو ناپاک کیا۔ ایک دیسی مؤرّخ لکھتا ہے کہ بلا وطنوں کی تکلیف نے فتح کنندوں کو آرام دیا۔" (دیکھو ترناسک حصّہ سوم صفحہ ۴۵ ۱۸۴۳ء بار اوّل)

ہندوؤں کی ہتک پر مسلمانوں کا ہمیشہ خیال رہا ہے۔ چنانچہ امیر خسرو سا بھلا مانس بھی اپنی کتاب میں ان ہندوؤں کو ان الفاظ سے یاد کرتا ہے:

زاغ رو زاغ چہرہ زاغ سرشت۔

مسلمان بادشاہوں نے تین طرح کے ٹھہراے ہیں۔ پہلے وہ جو ڈاکوؤں کی طرح ہندوستان پر

گرہو اور جہاد یعنے مذہبی لڑائی کے نام سے ۔ لیکن اصل میں لوٹ کے مال اور لونڈی غلام کے لالچ سے آکر یہاں رہے ۔ ورنہ دو چار پشت تخت پر بیٹھے ۔ عمر بھر لڑتے بھڑتے رہے ۔ محمد بن قاسم ۔ اور محمود غزنوی سے لیکر بابر اور ہمایوں تک اکثر اسی قسم میں ہیں ۔ دوسرے وہ جنکو ملک کے انتظام کی فرصت ملی ۔ اکبر سے اورنگ زیب تک اس قسم میں ہیں ۔ تیسرے وہ جنکے وقت میں مسلمانوں کا زور گھٹا ۔ اور سلطنت کو زوال ہوا ۔

(اتہاس تمر ناشک صفحہ ۵۷ جلد سوم)

"خود تیمور نے اپنے ہندوستان میں آنے کے دو مقصد لکھے ہیں ۔ اسلام کے دشمن کافروں سے لڑنا اور اس دین کی لڑائی سے عاقبت کی بخشش کا امیدوار ۔ اور دوسرا دنیا کا کہ مسلمانوں کی فوج کافروں کا مال لوٹے اور فائدہ اوٹھاوے ۔ مسلمانوں کو لوٹ کا مال ایسا حلال ہے جیسا ماں کا دودھ "

(صفحہ ۵۸ تمر ناشک کے حصہ سوم ۔ اور ملفوظات تیموری) اور دیکھو تیمور کے ظلم (اتہاس تمر ناشک کی (جلد سوم صفحہ ۵۶ و ۶۸ و ۶۹ ۔ بار اول ۱۸۷۳ء)

محمد بن قاسم نے سندھ فتح کرنے پر تیس ہزار آدمی قید کئے ۔ اُن میں سے چھ ہزار راجہ کے سر کے ساتھ بغداد خلیفہ ولید کے پاس بھیجے ۔ خلیفہ نے کچھ کو بیچا ۔ کچھ کو انعام میں بانٹ دیا ۔ راجہ کی بھانجی بیچاری جیسیا کو اپنے بھتیجے کے حوالہ کیا ۔ اور محمد بن قاسم کو لکھا کہ کافروں کو امان ہرگز نہ دینی چاہیئے ۔ سب کو ہلاک کرنا چاہیئے ۔ صرف اُن کو جیتا رکھو جو بڑے درجے کے ہوں ۔ یہی خدا کا حکم ہے ۔

"دیبال میں مندر ڈھائے گئے ۔ مسجدیں بنیں ۔ تین روز تک قتل عام رہی ۔ قیدی غلام بنائے گئے ۔ لوٹ اکٹھی کی گئی ۔"

"میروں میں مورت توڑی گئیں ۔ رادر ۔ اور اسکلندہ میں تمام ہتھیار بند قتل کئے گئے ۔ بہو بیٹی بچے لونڈی غلام بنائے گئے ۔"

"محمد بن قاسم نے جب برہمن آباد لیا ۔ ۶ ہزار مارے گئے ۔ بیس ہزار قید میں آئے ۔ ان میں دو راجہ کی لڑکیاں تھیں ۔ وہ قیدیوں کے ساتھ بغداد پہونچیں اور خلیفہ کے حرم میں داخل کی گئیں ۔ عرض کیا کہ ہم آپ کے لائق نہیں رہیں ۔ ہمکو محمد قاسم نے خراب کیا ۔ خلیفہ نے اوسی دم اپنے ہاتھ سے فوج کو حکم لکھا کہ محمد بن قاسم کو

بیل کی تازی کھال میں جیتا سیکر فوراً بھیج دو۔ غرضیکہ اِس طرح پر اُس کی نعش بغداد میں پہونچی۔ اور اون لڑکیوں کو دِکھلائی۔ وہ ہنسیں کہ ہم نے اِس بہانہ سے اپنے باپ کے قتل کا بدلہ لیا۔ خلیفہ نے ہاتھ کاٹا۔ اور دونوں لڑکیوں کو دیوار میں چُنوا دیا۔ مگر میر محمد معصوم لکھتا ہے کہ گھوڑی کی دم سے باندھ کر تمام شہر میں گھسیٹنے کا حکم دیا۔ اور پھر اُن کی لاش کو دجلہ ندی میں پھکوا دیا۔"

(صفحہ ۵۷۔ اتہاس ترناشک حصہ سوم ۱۸۷۳ء بار اوّل)

"سب سے اونچ دکھ دائی جزیئے کا محصول ہے۔ خلیفہ عمر کے قاعدہ بموجب غیر مسلم سے ہندوؤں سے۔ مقدور والوں سے ۴۸۔ اوسط درجہ والوں سے ۲۴۔ غریب مزدوروں سے ۱۲ درہم لینے کا حکم تھا۔ لیکن ۱۰۰ برس کے اندر دوسرے عمر نے یہہ حساب نکالا کہ جو سال بھر میں پیدا کر سکتا ہو۔ اپنی گذر بموجب اوس میں سے رکھ کر باقی سب سرکار میں داخل کرے۔ عجب تماشا ہے۔ ہندوؤں کا ناش کرنا اور اون کی مورت مندروں کو توڑنا تو یہہ بڑا دھرم سمجھتے تھے۔"

(صفحہ ۵۸۔ اتہاس ترناسک حصہ سوم ۱۸۷۳ء)

نظام الملک اپنے مجمع الوصایا میں لکھتے ہیں۔ "کہ بادشاہ ہمیشہ بیگموں کے قابو میں رہا کرتے ہیں اور محمود سے بادشاہ کا بھی یہی حال تھا۔ اپنی بیگم مہد چگل کے برخلاف کچھ نہ کر سکتا تھا۔"

ایک اور مسلمان مؤرخ لکھتا ہے "قطب الدین ایبک نے جب میرٹھ فتح کیا۔ تمام مندر اور دیولوں کو مسجد بنایا۔ بُت پرستی کا نام و نشان نہ باقی رہنے دیا۔ کوئل میں جس نے دین اسلام نہ قبول کیا قتل کیا گیا۔ اِس طرح جب کالنجر گیا۔ مندر کو مسجد۔ پچاس ہزار آدمیوں کو غلام بنایا۔"

(دیکھو تاریخ تاج المعاصر)

ایک اور مؤرخ ایماندار مومن لکھتا ہے "میرے وقت میں بختیار خلجی نے جب بہار فتح کیا۔ وہاں سر منڈے برہمن بہت پائے۔ سب کو کٹوا ڈالا۔" (دیکھو طبقات ناصری)

جلال الدین فیروز خلجی نے جہاں سے ہندوؤں کی بہت پرانی پیتل کی مورتیاں منگا کر اسکو اپنے قلعہ کے دروازے پر مسلمانوں کے پیروں سے روندایا۔ اور دو دفعہ مالوہ لوٹا۔ (دیکھو ترناشک صفحہ ۱۰ حصہ سوم)

مولوی عبداللہ وصاف صاحب اپنی تاریخ میں لکھتے ہیں کہ علاؤالدین خلجی نے کھمبات کی طرف فوج بھیجی۔ دائیں بائیں ہر طرف اُس ناپاک ملک میں سخت دل ہو کر اسلام کے لئے سب کو کاٹنے لگے۔" (دیکھو تذکرہ الامصار)

"اس لوٹ میں بہت سا مال علاؤالدین کی فوج کو ہاتھ لگا۔ بیس ہزار سُندر استریاں (خوبصورت عورتیں) جو قید میں آئی تھیں لونڈی بنائی گئیں۔ اور لڑکے لڑکی بھی اتنے لئے کہ قلم لکھ نہیں سکتا۔ اس بادشاہ کو کاٹنے اور جلانے میں ذرا بھی تامل نہ تھا۔" (دیکھو تذکرہ الامصار)

فیروز شاہ بادشاہ کے بابت لکھتا ہے "فتح کانگڑہ کے وقت میں اس نے مورتوں کو توڑ کر ان کی ٹکڑوں کو گوماس کے ساتھ توبروں میں بھر کر برہمن پوجاریوں کے گلے میں لٹکا دیا۔ اور تمام بازار میں پھرایا۔" (تاریخ فرشتہ و تمرناشک صفحہ ۱۴۸ حصہ سوم)

ایک دن اسے خبر پہونچی کہ دہلی میں ایک بوڑھا برہمن رہتا ہے۔ اپنے گھر میں برملا مورت کی پوجا کرتا ہے۔ تیوہار پر اور بھی ہندوؤں کو پوجا کیلئے اپنے گھر بلاتا ہے۔ اوسے فیروز شاہ نے مورت سمیت پکڑوا منگایا۔ مولویوں نے فتویٰ دیا۔ کہ مسلمان ہو جائے نہیں تو جلایا جائے۔ برہمن نے مسلمان ہونے سے انکار کیا قلعہ کے دروازہ کے سامنے چِتا بنوا کر ہاتھ پاؤں بندھوا کر مورت سمیت اوس پر رکھوا کر سارے دربار کے سامنے جلوا دیا اور یہی فیروز شاہ اپنے فتوحات میں لکھتا ہے۔

"ہندوؤں اور بُت پرستوں نے جزیہ دینا قبول کر لیا تھا۔ اس لئے اون کو اور اُن کے بال بچوں کو امن دیا گیا تھا۔ اب اُنہوں نے شہر میں اردگرد نواح میں نئے مندر بنوانے شروع کئے۔ یہ شرع کے خلاف ہے۔ کیونکہ اوس میں حکم ہے کہ ایسے مندر نہ رہنے پاویں۔ خدا کی ہدایت سے میں نے ان مندروں کو تُڑوا اور کافروں کے ان سرگروہوں کو کہ جنہوں نے دوسروں کو گمراہی میں ڈالا تھا قتل کیا اور باقی کو کوڑے لگوائے اور سزائیں دیں۔ یہاں تک کہ یہ خرابی بالکل دور ہو گئی۔ موضع ملوہ میں ایک کنڈ ہے ہندوؤں نے اوس پر مندر بنائے۔ اور پرب اور تیوہاروں پر قطار باندھ باندھ گھوڑوں پر سوار وہاں جانے لگے۔ اون کی عورتیں اور لڑکے بالے بھی پالکی اور گاڑیوں میں بیٹھ کر جاتے تھے۔ ہزاروں جمع ہوتے جاتے تھے اور

مورت پوجتے تھے۔ جس دن میلہ تھا میں خود وہاں گیا اور حکم دیا کہ ان لوگوں کے سرگروہ قتل کئے جاویں باقی کو سخت سزا دی جاویں اور مندر سب توڑ کر ان کی جگہ مسجدیں بنوائی جائیں۔"

"اسی طرح کچھ ہندؤں نے موقع کوہانہ میں مندر بنایا تھا۔ اور وہاں جمع ہو کر مورتوں کا پوجن شروع کیا تھا۔ گرفتار ہو کر میرے سامنے آئے۔ میں نے حکم دیا کہ اُن کے سرگروہ دروازے کے سامنے قتل کئے جائیں۔ اور اُن کی پستکیں اور مورتیں اور پوجا کے برتن سب اُسی جگہ جلا دئے جائیں جس میں ظاہر ہو کہ دارالاسلام میں کوئی ذمی ایسا مکروہ کام نہیں کر سکتا ہے۔"

(صفحہ ۹۵ تمرنانشک حصہ سوم سنہ ۱۸۷۳ء) اور (تاریخ فتوحات فیروز شاہی)

برہمنوں نے جزیہ لگانے کے سبب سے دُہائی دی۔ اور فریاد کی۔ اس دُہائی اور فریاد کے الفاظوں کو شمس سراج میں کلمات پُر نجاست لکھا ہے۔

"دو ہندو صرافوں نے بادشاہی سکّہ کی چاندی کم وزنی بتلائی۔ کہ ٹکسال والے کا فریب ہے۔ بادشاہ نے ایماندار وزیر کی صلاح سے ایک فریب کر کے صرافوں کو جلاوطنی کا حکم دیا اور داروغہ ٹکسال کو خلعت دیا۔"

(تاریخ فیروز شاہی)

"غیاث الدین تغلق نے اپنے بھائی رجب کی شادی کے واسطے سُنا کہ رانامل بھٹی کی لڑکی بہت حسین ہے۔ فوج لیکر چڑھا اور جبراً اوس سے لڑکی چھین لی۔ ورنہ سب اُس کے رشتہ داروں کو قتل کر دیتا۔" (دیکھو تمرنانشک صفحہ ۹۰ حصہ سوم۔)

جب فیروز شاہ نے جیسلمیر پر حملہ کیا۔ تو اوس وقت اون کے ظلموں سے تنگ آ کر سولہ ہزار عورتوں نے جوہر کیا یعنے ستی ہو گیئں۔ اور ایک دفعہ سنہ ۱۲۹۵ء میں انہیں ظلموں سے تنگ آ کر ۲۴ ہزار عورتوں نے آگ اور تلوار سے خودکشی کی تھی۔ ٹاڈ صاحب نے راجستان میں واضح کر کے لکھا ہے۔" دیکھو تمرنانشک حصہ سوم صفحہ ۹۶

"تیمور نے جب جموں کے راجا کو گرفتار کیا۔ اوسی دم مسلمان کر کے اوسے گوماس کھلا دیا۔"

(دیکھو تمرنانشک صفحہ ۹۵ حصہ سوم بار اوّل سنہ ۱۸۷۳ء)

تیمور تو تیمور تھا۔ بابر سا نیک بخت بادشاہ شگون کے لئے بازاروں کو جلاتا تھا۔ چنانچہ تاریخ فرشتہ

میں لکھا ہے "بار قرین فتح و ظفر بہ بلاد لاہور آمد چنانکہ رسم و داب چنگیزیاں نسبت باز ارہا راجہت فال وشگون آتش زد۔" (دیکھو فرشتہ ذکر بابر)

تزک بابری میں لکھا ہے "کہ لڑائی میں جو قیدی ہاتھ لگتے تھے۔ اس کے ڈیرے کے سامنے ذبح کئے جاتے تھے۔ ایک لڑائی کے بعد اتنے ذبح کئے گئے۔ کہ خون اور لاشوں کے مارے تین بار ڈیرے کی جگہ بدلنی پڑی۔"

اکبر کے وقت میں امرکوٹ میں رانا سنگ راج کے مرنے پر اس پر چڑھائی ہوئی۔ مندر ڈھا ڈالے۔ گؤوں کو ذبح ہونے کا حکم دیا۔ اور ناپاک کافروں کی کثیف مورتوں کو بھرشٹ کر دیا۔ جہاں بت پرستی ہوتی تھی۔ اسلام کا دین پکارا گیا۔ ابوالقاسم نے عیش اور عشرت کا خوب مزہ اڑایا۔" (تمرنا شک صفحہ ۳، حصہ سوم)

پھر لکھا ہے کہ جب سلطان حسین نے ملتان لیا۔ تمام شہر والوں کو سات برس کی عمر سے ستر برس کی عمر تک قید کر لیا۔ شہر لوٹا گیا۔ بہت آدمی قتل ہوئے۔" (تمرنا شک صفحہ ۴، حصہ سوم)

تاریخ فرشتہ میں لکھا ہے "سکندر لودھی کے وقت تک ہندو لوگ فارسی لکھنا۔ پڑھنا۔ سیکھنا بڑا عیب سمجھتے تھے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ کافران بخواندن و نوشتن خط فارسی کہ تا آں زماں درمیان ایشاں معمول نبود پرداختند۔" (صفحہ ۵، تمرنا شک جلد سوم)

امیر خسرو نے لکھا ہے "کہ پرانی دلی میں نیا قلعہ بنوانے کو علاؤالدین نے تمام ہندوؤں کے مندر تڑوا کر پتھر منگوائے۔" (دیکھو تاریخ علائی)

کرنل ٹاڈ صاحب فرماتے ہیں کہ راجا جسونت سنگھ جودھپور والے جب کابل کی مہم پر ۱۶۸۱ء میں گئے۔ او اُس کی رانی اور لڑکے دہلی میں آئے۔ بادشاہ اورنگ زیب نے اونہیں پکڑ لینے اور مسلمان کر ڈالنے کا حکم دیا۔ راجپوتوں نے اپنے راجا کے لڑکوں کو تو مٹھائی کے ٹوکروں میں چھپا کر وہاں سے نکال دیا۔ اور رانیوں کو اپنی عورتوں سمیت بارود پر بٹھلا کے اور کوٹھیوں میں بند کر کے جلا دیا اور آپ سب اسی جگہ کٹ مرے دہلی کی گلیوں میں اُنکی لاشوں کے ڈھیر لگ گئے۔ ساون کی تیج تھی۔ اب تک جودھپور میں مانی جاتی ہے۔"

(تاریخ راجستھان) اور (تمرنا شک صفحہ ۶، حصہ سوم) اور (مفتاح التواریخ حصہ اول صفحہ ۹۴ ۱۸۹۳ء) ٭

**یادداشت** ۔ مسلمانوں کے جور وظلم کے مفصل واقعات اگر تحریر میں آویں تو یقین غالب ہے کہ ہر ایک انصاف پسند بلا التجا کے مشتعل ہو کر کے ست دھرم کیطرف متوجہ ہووے پر اتنا ہمیں اس کام کی توفیق دو۔"

ایک جوگی جٹا بڑھائے پرم ہنسوں کی طرح دہلی کے شہر میں پھرتا تھا۔ اورنگ زیب نے حکم دیا کہ مسلمان ہو جاؤ۔ اس نے انکار کیا۔ فوراً اس کا سر کاٹا گیا۔ (تمر ناشک صفحہ ۱۱ حصہ سوم)

"تاریخ فرشتہ میں لکھا ہے" کہ گلبرگہ کے بادشاہ محمود نے تلنگ دیش کے راجا کے لڑکے کی زبان کٹوا کر اور جیتا آگ میں جھنوا ڈالا۔ اور پانچ لاکھ ہندؤں کا گلا کٹا۔ احمد جہاں جس دن میں ہزار سے اوپر ہندو مارے جاتے خوشیاں مناتا اور مقام کر کے گانے بجانے ناچنے کا جشن دیکھتا۔" (دیکھو تمر ناشک صفحہ ۱۱ حصہ سوم سنہ ۱۸۸۳ء)

اورنگ زیب نے راجہ سبھاجی فرزند سیواجی مہاراج سے کہا کہ تو مسلمان ہو اس نے انکار کیا۔ اور ایسا جواب دیا کہ اورنگ زیب نے گرم لوہے سے اسکی آنکھیں نکلوا کر اور زبان کٹوا کر مروا ڈالا" (دیکھو مفتاح التواریخ حصہ اول سنہ ۱۸۸۳ء صفحہ ۲۰۶)

اورنگ زیب نے ہندؤں کو تمام بڑے بڑے عہدوں سے نکال دیا۔ اور ان کے مندروں کو جابجا مسمار کرا دیا۔ اور انکی رسومات مذہبی میں مزاحم ہوا۔" (صفحہ ۲۰۷ ۔ مفتاح التواریخ حصہ اول سنہ ۱۸۸۳ء)

اورنگ زیب نے تمام اپنے صوبہ داروں کے نام ایک گشتی خط اس مضمون کا بھیجا تھا کہ کوئی ہندو نوکر نہ رکھا جاوے۔ تمام عہدے مسلمانوں کو دو"

بنارس میں وشیشر ناتھ اور بینی مادھو اور متھرا میں گوبند دیو کے مشہور مندروں کو اس نے توڑا (مفتاح التواریخ ۔ صفحہ ۲۶۶ سنہ ۱۸۸۳ء حصہ اول)

سنہ ۴۲۰ھ میں ایک اور لٹیروں کا گروہ غازیوں ایمانداروں کے نام سے سالار مسعود غازی کے ماتحت ہندوستان کو لوٹنے آیا اور ساتھ ہی منہ پر یہ الفاظ تھے کہ مجھپر ایمان لاؤ تو بہتر ورنہ تہ تیغ کرتا ہوں تمام ملک ہند میں غازیوں کو منتشر کیا۔ آخر کار راجپوتوں نے سنہ ۴۲۴ھ میں اوسی ہنگام مقابلہ واصل جہنم کیا۔ اسی کے ساتھیوں نے سورج کنڈ کے تالاب کو ناپاک کیا۔ اسکا مفصل حال معہ جھوٹی کراماتوں کے بیوقوف ہندوؤں کو بیدین کرنے کے واسطے ایک شخص نے لکھا ہے۔

(دیکھو خلاصہ تاریخ مسعودی صفحہ ۱ سے ۱۶ تک مطبوعہ سنہ ۱۲۸۸ھ)

# مولوی جلال الدین رومی اپنی مثنوی میں ایک جہادی کا حال اس طرح تحریر فرماتے ہیں۔

رفت یک صوفی بہ لشکر در غزا — ناگہاں آمد قطاریق و غما
ماند صوفی با بنہ و خیمہ ضعاف — فارساں راندند تا صفِ مصاف
مثقلاں خاک برجا ماندند — سابقون السابقون در راندند
جنگہا کردہ مظفر آمدند — بازگشتہ با غنائم سود مند
ارمغاں دادند کائے صوفی تو نیز — او بروں انداخت نستند ہیچ چیز
پس بگفتندش کہ خشمینی چرا — گفت من محروم ماندم از غزا
زاں تلطف ہیچ صوفی خوش نشد — کاد میاں غزو خنجر کش نشد
پس بگفتندش کہ آوردیم اسیر — آں یکے را بہر کشتن تو بگیر
سر ببرش تا توہم غازی شوی — اندکے خوش گشت صوفی دل قوی
کاب اگر در وضو صد روشنیست — چونکہ آں نبود تیمم کردنیست
برد آں صوفی اسیر بستہ را — در پس خرگاہ تا آرد وغا
ماند آنجا دیر صوفی با اسیر — قوم گفتند ای عجب چوں شد فقیر
کافر بستہ دو دست او کشتنی است — بسملش را موجب تاخیر چیست
شخص آمد در تفحص در پیش — دید صوفی خفتہ زیر گبر خوش
ہمچو نر بالائے مادہ آں اسیر — خفتہ ہمچوں شیر بالائے فقیر
دستہا بستہ ہمے خائے داو — از سر استیزہ صوفی راگلو

گبر میخائید با دنداں گلوش
دست بستہ گبر ہمچو گربہ
نیم کشتش کرده از دنداں اسیر
غازیاں کشتند کافر را بہ تیغ
بر رخ صوفی زدند آب و گلاب
چوں بہوش آمد بدید آں قوم را
اللہ اللہ ایں چہ حال است اے عزیز
از اسیر نیم کشتہ بستہ دست
گفت چوں قصد سرش کردم بخشم
چشم را وا کرد پہن او سوئے من
گردش چشمش مرا لشکر نمود
قصہ کوتہ کن کزاں چشم ایں چنیں
(دیکھو مثنوی رومی دفتر پنجم صفحہ ۹۰۴ نولکشور)

صوفی افتاده بریزش رفتہ ہوش
خستہ کرده حلق او بے حربہ
ریش او پر خوں ز حلق آں فقیر
ہمدراں ساعت زحمیت بے دریغ
تا بہوش آمد ز بیہوشی و تاب
پس بپرسیدند چوں شد ماجرا
ایں چنیں بیہوش گشتی از چہ چیز
ایں چنیں مدہوش افتادی ولیست
طرفہ در من بنگرید آں شوخ چشم
چشم گردانید و شد ہوشم زتن
مے نیارم گفت چوں پر ہول بود
رفتم از خود افتادم بر زمیں

پھر مولوی رومی دوسری جگہ لکھتے ہیں:-

لاجرم کفار را خون شد مباح
جفت و فرزندان شاں جملہ سبیل
ہمچو حسی پیش لشاب و رباح
زانکہ بے عقل اند مطرود و ذلیل
(دیکھو مثنوی دفتر اول)

# اسی طرح روزنامہ تیمور میں محمد صاحب کی اسطرح تعریف کیگئی ہے

نصارت پاض شریعت ابیاری تیغ انتشاب مجاہدان منظر گردانیدہ سبزی نہال اسلام را بجر رنگی حسام خون آشام غازیان موطوف فرمود

۵ خدنگش بگردے دشمن رواں
زبانہ ز اعدائے ملت رواں
نبرد انتقامش ز کفار حیف
قوی داشت دست نبوت بسیف

**تیمور** ہندوستان میں کیوں آیا۔ اور اسکا کیا مطلب تھا۔ اس بات کو مصنف روزنامہ تیمور نے ان الفاظ میں ادا کیا ہے ؎

مرادش ز شاہی و فرماندہی ‏ ‏ ز تخت بزرگی و تاج مہی

مراعات دین بود و تعظیم شرع ‏ ‏ ہمیں اصل دید و جز این جملہ فرع

ہمہ کوشش بہر اسلام بود ‏ ‏ دگر چیزہا دانہ دام بود

**نظامی** سکندرنامہ میں محمد صاحب کی تعریف ان الفاظ میں کرتا ہے ؎

محیطی چہ گویم چو بارندہ میغ ‏ ‏ بیکدست گوہر بیکدست تیغ

بگوہر جہاں را برافراشتہ ‏ ‏ بہ تیغ از جہاں داد دین خواستہ

از جہاد ہند کسی مذہب پر اعتراض کرنا اپنا شیوہ نہیں ہے اور نہ فضول اور طول لکھکر کاغذ سیاہ کرنے سے مطلب۔ چونکہ مولوی لوگ حق کو چھپاتے اور ناحق کو ظاہر کرتے ہیں اور یہی وجہ ہوئی کہ ہم مسلہ جہاد پر تحریر کریں ؎

جو لوگ اسلامی ظلموں اور دیندار محمدی بادشاہوں کے جہاد و ہنر پر پردہ ڈالکر لوگوں کو دام تذویر میں پھنسانا چاہتے ہیں۔ اون سے۔ بدیں الفاظ۔

ایک لائق مورخ پوچھتا ہے۔ لیکن یہ تو بتلاؤ کہ قدم قدم پر سارے ہندوستان میں جو بڑے بڑے ویرانہ اور کھنڈر۔ ادہر ادہر بکھیرے پڑے ہیں۔ وہ کس کی بدولت دکھلائی دیتے ہیں۔ کیا ہوا وہ قنوج جسمیں تین ہزار تنبولیوں کی دوکانیں تھیں؟ کیا ہوئی وہ متھرا جسکے بڑے دیول (مندر) کی تعریف محمود غزنوی لکھتا ہے کہ اگر کوئی ایسا بنانا چاہے دس کروڑ سرخ دینار خرچ کرنے سے بھی نہ بنے گا۔ اور اگر نہایت لائق اور ہوشیار کاریگر مقرر کئے جاویں دو سو برس لگیں گے۔ خود اُس کا منشی مصنف تاریخ یمینی لکھتا ہے۔ کہ نہ اس مندر کا بیان ہو سکتا ہے نہ تصویر اتر سکتی ہے؟ ۔ کیا ہوا وہ بھیلسا کا مندر جس کو طبقات ناصری والا لکھتا ہے کہ ایک سو پانچ گز بلند سو برس

---

سلہ شہاب الدین غوری نے غارت کیا ۔ محمود نے بارود اور آگ سے جلا کر زمین کے برابر کر دیا ۔ شمس الدین التمش نے توڑا۔

میں بنا تھا۔؟ کیا ہوا وہ دکھن کا شوالہ جس کی چھت میں مانک اور پنا جڑا تھا؟ غرض یہ قصہ طول ہے قلم نہیں چلتا۔ رونا چلا آتا ہے۔" (ترناشک صفحہ ۹۱ حصہ سوم ۱۸۷۳ء)

پھر ایک مؤرخ لکھتا ہے "مسلمانوں نے مذہب پھیلانے کے بہانے کچھ کاٹ۔ مار۔ لوٹ۔ گھسوٹ پھونکنے۔ جلانے۔ اور لونڈی غلام بنانے ہی پر کسر نہیں رکھی۔ بلکہ ہندوستانیوں کے چال چلن۔ رہن سہن بھی کچھ کے کچھ کر دیئے۔

ایرین مؤرخ لکھتا ہے کہ کبھی کسی ہندوستانی کو جھوٹ بولتے نہیں سنا اور اب ہم اس تحریر میں شرم آتی ہے۔ برہمنوں کے سوارتھ نے آریوں کو ویدک سے بودھ بنایا۔ بودھوں نے ایسا دھرم چلایا کہ کھشتریوں کو بنیہ (ویش) کر دکھلایا۔ مسلمانوں کی بیرحمی۔ زبردستی اور عیش پرستی نے دونوں کو دبایا۔ لڑکیوں کو مارنے لگے۔ عورتوں کو پردے میں رکھنے لگے۔ خوشامد کے لیے جھوٹ بولنا بھی سیکھنا پڑا۔ ان کا سب مذہب ہی اس طرح کا ہو گیا۔ کہ اکثر بیکام رہنے لگے۔ اور یہ بگڑنے کا پہلا زینہ ہے۔ (جنم سے) ذات ماننے کا ڈر یا خوف نہ گھر میں ترقی ہونے دیتا ہے۔ نہ باہر سے ترقی کو آنے دیتا ہے۔ جو لوگ اپنی ماں کو اپنے باپ کی لاش کے ساتھ اپنے ہاتھ سے جیتا ہی جلا دیں۔ جو لوگ اپنی کنیا کو اپنے ہاتھ سے مار ڈالیں۔ جو لوگ سیکڑوں استریوں سے شادی کریں اور انہیں قیدیوں کی طرح گھر میں بند رکھیں اور جو لوگ نشہ کا بل دین اور پھر کلیان کی آشا کریں۔ اور جو لوگ اپنی ہم جنس کو لڑائی ہی میں نہیں۔ بلکہ دوکانوں میں رکھ کر بھیڑ بکری کی طرح بیچیں۔ ہم نہیں جانتے کہ انہیں کس طرح شائستہ بتلاویں۔ ہم تو انہیں شاید آدمی کہنے میں بھی شرماویں۔" (صفحہ ۷۷۔ ترناسک حصہ سوم ۱۸۷۳ء)

---

۱؎ ملک کافور نے لوٹا۔ اسی بابت امیر خسرو تاریخ علائی میں لکھتا ہے "گویا ان جنہیوں نے شداد کا بنایا بہشت پالیا تھا۔ پوجاریوں کے سر کٹ کر ان کے پیر پر جاتے تھے۔ خون کی ندیاں بہتی تھیں۔ مہادیو کی مورتی جو مسلمانوں کے گھوڑوں کی لات سے ٹوٹ گئیں تھیں بالکل توڑ گئیں۔"

۲؎ یہ جتنی باتیں ویدوں میں پرمیشر کی کرپا سے عوض ہماری کوشش کے خود ملکہ معظمہ قیصر وکٹوریہ کے حکم سے بند ہو گئی ہیں۔ جس سے آریہ سماج کی ترقی روز افزوں حالت میں ہے اور ایک دن ہندوستان آج باسمی آریہ ورت ہو جاویگا۔

# محمدی بھائیوں کی خدمت میں التماس

خلق خدا کے ساتھ جو جو سلوک بانی اسلام اور اُس کے پیروں نے کئے ہیں۔ وہ ہمنے مشتے نمونہ خروارے مستند تاریخوں کے حوالوں اور لائق موّرخوں کی شہادتوں سے خدمت والا میں پیش کر دیئے ہیں۔

ان تمام کے لکھنے سے ہمارا مدعا یہ ہے۔ کہ آپ لوگ خدا کو حاضر ناظر جانکر اور کتب تواریخ مطالعہ فرما کر اور ان میں بیگناہ خلق اللہ کے حق میں اسلامی خونریزی کو پڑھ کر دل میں سوچیں۔ کہ جس[1] دین نے لاکھوں کو لونڈی۔ غلام بنایا۔ کروڑوں کے خانہ خراب کئے۔ بیشمار مخلوق کی بے حرمتیاں کیں۔ اور جتنے قتل کئے۔ اُنکا شمار تو سوائے عالم الغیب پرمیشور کے صحیح کوئی نہیں بتلا سکتا۔ کیا! ایسا دین اُس پاک کُل جگدیشور رب العالمین کیطرف سے ہو سکتا ہے؟۔ اور کیا اس قدر تباہیاں اور خانہ خرابیاں خدا کے خوشنود کرنے یا دین حق پھیلانے یا خدا کی مرضی کے مطابق واقعہ ہوئیں؟۔ ہرگز نہیں! ہرگز نہیں!

پیارے فرقو! اُنکی محبو! اور خصوصاً تعلیم یافتہ بھائیو۔ درحقیقت سوچنے کا مقام ہے۔ کیونکہ سچے دھرم اور دین حق کو اسطرح کی باتوں اور ایسی تعلیموں سے بہت ہی نفرت ہے سچے دیالو اور عادل

---

[1] مورخ لکھتا ہے۔ جہت غزا چوں بلدۂ دیبل کہ کنارہ دریائے عمان است و درین وقت بہ ٹھٹھہ شہرت دارد۔ رسیدہ نزول نمود و در اندیشہ لوازم محاصرہ شد چہ در دیبل بتکدہ بود قلعہ مانند۔ از گچ و سنگ تراشیدہ در غایت استحکام و وسعت چہل گز ارتفاع داشت ...... طلسم آنشکستہ زمانیکہ زمان مفتوح گردید۔ محمد قاسم چار دیوار گنبند را با زمین یکسان کردہ برہمہ را تکلیف اسلام نمود چوں ابا نمودند پسران و دختران و زنان ایشاں را محبوس ساختہ در رفتن اطراف و جوانب دیبل و ہر آنچہ بجہت خدمت مسلمانان خمس آنرا بستاد و پنج کنیز۔ نزد حجاج فرستاد و باقی را بر عساکر اسلام قسمت کردہ ایشاں را خوشدل ساخت "

(مقالہ ہشتم فرشتہ صفحہ ۳۱۲)۔

پھر لکھا ہے " مہلب بن صفرہ کہ از امرائے کبار عرب بود از حوالی مرو بکابل و زابل آمدہ بہندوستان در آمدہ با کفار غزا کردہ دوازدہ ہزار جواری و غلمان اسیر ساخت و دران مدت بعضے از مردم ہند جستہ جستہ بوحدانیت اللہ ایمان آوردہ و بنبوت رسالتپناہ

پرمیشور کا دھرم ہی جسمیں سب کے ساتھ انصاف کا برتاؤ ہو جبر اور قہر کا کوئی لگاؤ نہو تعصب اور بیجا طرفداری سے کام کرنا عادل حقیقی پر الزام ہی اور جس مذہب میں ایسی باتوں سے پرہیز نہیں وہ درحقیقت بدنام ہی اور اُس کے ماننے والے کا بخیر انجام ہونا نہایت ہی ناممکن ہے یہہ بات ہر طرح آپ لوگوں پر ظاہر ہی اور آریہ سماج ڈنکے کی چوٹ سے کہہ کر پکار رہا ہے ؎ اُٹھو سونیوالو سحر ہوگئی ہے

مگر آپ لوگ ابھی تک اُس مقدس دھرم سے کیوں بے پرواہیں۔ کیوں محبت اور نیکی کے طریق میں راہرو ان منزل حق (اہل لوید) کے رفیق نہیں ہوتے اور ابھی تک غلفت کی نیند میں پڑے سوتے ہو۔ براہ مہربانی سوچو اور غور فرماکر وید مقدس کی تعلیم پر دھیان دو۔ کیوں تمام غیر متعصب فاضل اور محقق عالم۔ عالم کی چاروں طرف سے تصدیق کر رہے ہیں۔ کہ وید توحید کا معلم۔ اخلاق و محبت کا ہادی۔ فلاسفی (سائنس) کا گورو ہی۔ تمام دنیا میں جو کچھ سچائی کا بیج ہے اوس کا باغبان وید ہے۔ جو کام علم کر سکتا ہے۔ وہ تلوار سے نہیں ہو سکتا۔ اور یہی بڑا بھاری سبب ہے۔ کہ دین اسلام باوجود اسلام کہلانے کے بھی ناکامیاب رہا۔ کیونکہ اُس کی ترقی کا سامان سلامتی نہیں تھا۔ بلکہ خون بہانا اور تلوار چلانا تھا۔

پیارے بھائیو! آؤ محبت سے ملکر بغض اور کینہ کو دل سے دور کر ایک پرماتما کی بھگتی کریں ایک ہی ویدک اُپاسنا سے من کو پوتر کریں۔ پرائشچت یعنے واپسی کا دروازہ کھلا ہی جس کا جو اگر دن سے اوتار کر آؤ۔ صداقت سے میل کرو۔ اور ستیہ دھرم کے پھیلانے میں ہمارے سہایک بنو۔ کیونکہ خدا اسکی مدد کرتا ہے جو اپنی مدد خود کرتا ہے۔ اور جو اپنے اوپر دکھ کو بلاتا ہے۔ وہ رحمت الٰہی سے دور بھاگتا ہے۔

سچ ہے وہ کتاب جسکی یہہ ہدایت ہے۔ کہ اے محیط کل پرماتما سب کے دلوں کے جاننے والے آپ جسطرح سے بارش کی بوندوں سے کھیتوں کو بھر کرتے ہو اور گوناگوں نعمتوں سے دیتا ہو۔ ہم آپ کی کس کس نعمت کا دھنواد دیں۔ پس آپ مہان شکتیمان سے ہماری یہی پرارتھنا ہے کہ جنکے دلمیں ہم سے نفرت ہی اور ہمارے دلمیں جن سے دویش ہے دونوں میں محبت اور پریم ہو کر دویش کا ناش اور ستیہ کا پرکاش ہو۔

اوم شانتی! شانتی!! شانتی!!!

| کاپی نویس<br>بقلم تارا چند چھبر متوطن بھلہ گریالہ مورخہ ۲ اپریل ۶۹۷ | اقرار مزود مسلمان شدند،، دفرشتہ جلد اول صفحہ ۱۶ ، |
| --- | --- |

# آریہ سماج کے اصول

(۱) سب سچے علم اور علم سے جو کچھ معلومات حاصل ہوتی ہیں۔ اُن سب کا اصل اصول پرمیشور ہے ؛

(۲) ایشور سچدانند سروپ۔ نراکار۔ سرب شکتیمان۔ نیائکاری۔ دیالو۔ اجنما۔ اننت۔ نروکار۔ انادی۔ انوپم۔ سرب آدھار۔ سرب ایشور۔ سرب پاپک۔ سرب انترجامی۔ اجر۔ امر۔ ابھے۔ نت۔ پوتر۔ اور سرشٹی کرتا ہے۔ اوسی کی اوپاسنا کرنی لوگیہ ہے ؛

(۳) وید سچے علوم کی پستک ہیں۔ وید کا پڑھنا پڑھانا اور سُننا سُنانا سب آریوں کا پرم دھرم ہے ؛

(۴) سچ کو قبول کرنی اور جھوٹ کی چھوڑنے میں ہمیشہ مستعد رہنا چاہیئے ؛

(۵) سب کام دھرم کی مطابق یعنے سچ اور جھوٹ کو سوچ کر کرنے چاہئیں ؛

(۶) سنسار کا اُپکار کرنا اس سماج کا خاص منشا ہے یعنی جسمانی روحانی اور رفاع خلایق کی ترقی کرنا

(۷) سب سے بابت تمام دھرم کی مطابق جس سے جیسا مناسب ہو برتنا چاہیئے ؛

(۸) جہالت کا ناش اور علم کی ترقی کرنی چاہیئے ؛

(۹) ہر ایک کو اپنی بہبودی میں خوشنود نہ رہنا چاہئیے بلکہ سب کی بہبودی میں اپنی بہبودی سمجھنی چاہیئے

(۱۰) سب آدمیوں کو اُن اصول کی تعمیل میں جو رفاہ عام سے متعلق ہوں پرتبس رہنا چاہیئے اور اُن اصول کی تعمیل میں جو اپنی ذات سے متعلق ہوں سب مختار ہیں ؛

# فہرست کتب مصنفہ پنڈت لیکھرام آریہ مسافر

## مطبع ست دھرم پرچارک جالندھر سے مل سکتی ہیں

| کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| تہذیب تناسخ - عیسائی مسلمان برہمو - صاحبان کے تمام اعتراضوں کی تردید میں قابل دید ہے - صفحہ ۴۵۰ | عار |
| تکذیب براہین احمدیہ - جلد اول دین اسلام کا زور توڑنے کے لئے ایک صف شکن توپ ہے - مطبوعہ بار دوم | عصر ۴ر |
| تکذیب براہین احمدیہ - جلد دوم تصنیف تصدیق براہین مولوی نور دین کی پوری تحقیق سے چھان بین کی گئی ہے | عصر |
| نسخہ خبط احمدیہ - خبط قادیانی کے لئے دار الشفا - اور نسخہ کیا ہے | عصر ۴ر |
| رسالہ جہاد - دین اسلام دنیا میں کس طرح پھیلا قرآن و حدیث و تاریخ سے ثابت کیا گیا ہے - | ۳ر |
| حجت الاسلام - مولوی عبید اللہ کی بے بنیاد حجتوں کا خاتمہ کر دیا گیا ہے تصنیف | ۸ر |
| اظہار حق - محمدی بھائیوں کے دو چھوٹے رسالوں کا جواب ہے | ۶ر |
| راہ نجات - اس میں قرآن کی نجات کا مقابلہ ہے... | ار |
| کرسچن مت درپن عیسائی دین کے تمام مشہور مسائل پر نقلی و عقلی دلائل سے بحث کی گئی ہے | ۸ر |
| صداقت اصول و تعلیم آریہ سماج - ڈاکٹر ہنری مارٹن وغیرہ کھڑک سنگھ کے چھ رسالوں کی تردید ہے | ۴ر |
| سچے دھرم کی شہادت - پادری سمتھ صاحب کی تحقیق دین حق کا الزامی و تحقیقی جواب ہے - | ۲ر |
| صداقت رگوید - ڈپٹی عبد اللہ آتھم صاحب مسیحی کو ماہر رگ وید کا جواب | ۶ر |
| تاریخ دنیا حصہ اول و دوم - سرشٹی اپتی و رشٹ شاستروں و مت کی بابت تاریخی و علمی تحقیقات کا ذخیرہ | ۷ر |
| مردہ ضرور جلانا چاہیئے - مرتک سنسکار کی بابت مذہبی و علمی تحقیقات - | ار |
| سانچ کو آنچ نہیں - دھرم سبھاؤں کے جملہ اعتراضوں کا جواب - | ۱۰ر |
| مورتی پرکاش - | ۳پ |
| نوید بیوگان - | ار |
| میلہ کمبھ ہردوار پر آریہ دھرم پرچار | ۶ر |
| مسئلہ نیوگ | ۳پ |
| ریاست نابھ میں دھرم پرچار | ۲ر |
| پوران کس نے بنائے | ار |

